مجلّه

# ادارۂ تحقیقات پاکستان

دانشگاه پنجاب

| | | |
|---|---|---|
| جلد ۵، ۶ | | شماره ۴ - ۱، ۲ |


## فهرست

# تشکر

ادارۂ تحقیقات پاکستان متروکہ اوقاف بورڈ ، حکومت پاکستان کی
مالی امداد کا ممنون ہے جس کی وجہ سے ادارے کے لیے تصنیف و
تالیف کا کام آسان ہوگیا ہے -

مجلہ ادارۂ تحقیقات پاکستان ہر سہ ماہ بعد
جنوری ، اپریل ، جولائی اور اکتوبر میں
شائع ہوتا ہے - مقالات میں بیان شدہ
مطالب و نظریات کی تمامتر ذمے داری
مصنفین پر ہوگی -

ترسیل مقالات نیز کاروباری خط و کتابت کے لیے
ڈائرکٹر ادارۂ تحقیقات پاکستان دانشگاہ پنجاب
۱۸ - اے - سانڈہ روڈ لاہور سے رجوع کیا جائے

| | | |
|---|---|---|
| قیمت شمارہ خصوصی | : | ۱۴/- روپے |
| قیمت سالانہ | : | ۲۵/- روپے |
| قیمت فی شمارہ | : | ۱۴/- روپے |

---

ناشر : ایم - رفیق افضل

طابع : دین محمدی پریس لاہور

# پیش لفظ

دیوان دلشاد پسروری شعر و سخن کی ایک فراموش شدہ اور نادر یادگار ہی نہیں ، بلکہ اس میں شاعر کے زمانے کے سیاسی ، معاشرتی ، تاریخی اور جغرافیائی حالات پر بھی روشنی پڑتی ہے - یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ یہی حالات شاعر کی بیشتر غزلیات کا محور ہیں -

دیوان میں آخری مغلیہ دور کی ملکی زبوں حالی ، سیاسی بے چینی احمد شاہ ابدالی کے حملوں اور سکھوں کی یلغاروں کے متعدد اشارے ملتے ہیں جن سے اس زمانے کے سیاسی اضطراب کی تصویر سامنے آ جاتی ہے - اس لحاظ سے دلشاد کو منفرد حیثیت حاصل ہے - وثوق کے ساتھ یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ متقدمین یا متاخرین کے بہت کم دیوان ایسے ہوں گے ، جن میں ملکی سیاست کے خد و خال اتنے واضح طور پر پیش کیے گئے ہوں -

تاریخی ، جغرافیائی اور سیاسی اہمیت کے علاوہ دیوان کی ادبی اہمیت بھی ہے - دلشاد کی بعض غزلیں اس کے پرخلوص جذبات و احساسات کی عکاسی کرتی ہیں اور تازگی کی حامل بھی ہیں - ان سے ہمیں شاعر کے ادبی مقام متعین کرنے میں مدد ملتی ہے -

یہ دیوان نامکمل تو ہے لیکن اس کی طباعت سے تاریخی حیثیت کا حامل کلام منظر عام پر آ جائے گا اور بہت ممکن ہے کہ اس سے اہل تحقیق کو تشویش ہو اور وہ دیوان کا بقیہ حصہ بھی ڈھونڈ نکالیں -

میں پیر حسام الدین راشدی کا صمیم قلب سے شکر گزار ہوں کہ انھوں نے از راہ کرم ہمیں دلشاد پسروری کے خط کے نمونوں کے عکس مرحمت فرمائے جنھیں بعینہ زینت دیوان کیا جاتا ہے - یہ عکس انھوں نے مرزا محمد طاہر عنایت خاں آشنا کی کتاب ''ملخص'' ، جسے ''قرنیہ'' بھی کہتے ہیں ، سے لیے ہیں -

یہ دیوان غلام ربانی عزیز صاحب نے بڑی محنت سے مرتب کیا ہے اور ضروری نوٹ بھی تحریر کیے ہیں جس کے لیے ادارہ ان کا ممنون ہے -

محمد جہانگیر خاں

ورق ۲ ب

دو شعر اُردو که (بطور مضحکه) محمد دلشاد پسروری در شان آدینه بیگ (متوفّی ۱۳۔ اکتوبر ۱۷۵۸ء) سروده و بخطِ خودش نوشته در حاشیه این ورق دیده می شود۔

عبارتی بخطِ دلشاد پسروری راجع برسیدن کتاب قرینه بکتابخانه اش در حاشیه این ورق دیده می شود۔

[illegible]

انی باد      در بیولا زیجی حسابی
از رصبندان وتعاوتهای
ضیه وتصحیح جداول وخطاهای
ز تاریخ جلوس همایون موسوم
ید دهلوی چون باهتمام یمین الدوله
طرگذشت ومشارالیه مشمول
هوم بهم رساند بحکم اشرف نجومیان
فرس بزبان هندوستانی ترجمه
نکی استخراج میکردند حالا
نمایند چون بعرض رسید که مرتضی
ات پسر دامیر خان ولد قاسم
وله بضبط صوبه ملتان می پرداخت
ذات وسوار منصب سه هزاری

# ورق ۱۶۰ ب

عبارتی راجع به سنگرام زمیندار جموّں که دلشاد پسروری در آن سهو کاتب را اشاره نموده، درحاشیه این ورق دیده می شود.

و اضافه منصب کامیاب
بیست و چهارم خاندوران
و پانصد مهر نذر گذرانید و ب
سربلند گردید براجه بخش و
اسلام مشرف گشته است
گردند و اسلامخان که بعد
از او چین بواسطه بعضی م
شرف کورنش دریافت و
و مرصع آلات و نفایس
گذرانید و نظام الملک و فتح

[illegible]

# ورق ۱۹۴ب

۱. دو شعر مرزا عبدالقادر بیدل در صفتِ کشمیر که محمد دلشاد پسروری بخطِ خودش نقل نموده، در حاشیه این ورق دیده می شود.

۲. اشاره انعام یافتن جگنات کلانوت مخاطب به مهاکب رائے نیز در حاشیه دیده می شود.

خورد نداشت از انروز که مسخر اوا
در ترتیب آن و ساختن عمارات
لایق و پیوند کردن درختان میوه
جنت مکانی چون بغایت مرغوب
و درین عهد سعادت مهد از قصرا
که در هر باب فرمودند بمرتبه کمال ر
در ایشان صورت بسته و بوی ز
بود بمحافظت اهل اردو که دریند
اکثر متعارف و فارسی زبان و ادا
شاعر و خوشنویس و نغمه سنج باد
بالجمله حضرت اعلی از هیره پور رهما
به بهنبهر شرف ورود ارزانی داشت
مهاکب رای سرافراز است و در نقد

# مقدمہ

دلشاد بارھویں صدی کا شاعر ہے ۔ لیکن اس کی تاریخ پیدائش کی صحیح تعیین نہیں کی جا سکی ، بارھویں صدی کے نصف سے تیرھویں صدی کے اختتام تک جس قدر تذکرے لکھے گئے ھیں کسی میں دلشاد کا نام مذکور نہیں ، حالانکہ بعض تذکروں میں ایسے شعرا کے نام بھی مل جاتے ھیں جن کی زندگی بھر کا ادبی سرمایہ چند غزلیات کے علاوہ اور کچھ نہیں ۔

دلشاد نے صرف فارسی نہیں ، اردو میں بھی شعر کہے ۔ فارسی کے دیوان غزلیات کے علاوہ ایک مثنوی بھی بنام لیلی و مجنوں کہی لیکن تعجب ہے کہ خود اس کے مولد میں بہت کم لوگ اس کے نام سے واقف ھیں بلکہ آج سے چند ماہ پیشتر کسی کو یہ بھی معلوم نہ تھا کہ دلشاد کا مزار پسرور میں ہے یا کہیں اور ۔ اور اگر پسرور میں ہے تو کہاں ہے ؟ اسے حسن اتفاق کہنا چاھیے کہ پسرور کے چند حضرات کو جن میں سے ایک دلشاد کے رشتہ دار بیان کیے جاتے ھیں ، خیال آیا ، کہ شاعر کے مزار کا کھوج لگانا چاھیے ۔ چنانچہ انہوں نے تمام قبرستانوں میں جا کر دیکھا اور ھر کتبے کو غور سے پڑھا ، آخر محنت ٹھکانے لگی اور دلشاد کا مزار اس قبرستان میں ، جو جہانگیر کے تعمیر کردہ تالاب کے عقب میں واقع ہے ، مل گیا ۔ مزار کی تعمیر دلشاد کے ایک قرابت دار نے ، جن کا نام عبدالواحد ہے ۱۹۴۲ء میں کرائی تھی ۔ انہوں نے قبر پر جو کتبہ نصب کرایا ، اس میں دلشاد کا ھی

ایک شعر کندہ ہے۔ کتبے پر جو کچھ مرقوم ہے ، اس کی صورت حسب ذیل ہے :

## ہو الواحد

زندگی چند روزہ میعاد است　　　این مزار غریب دلشاد است

'دل محمد دلشاد،

### مزار حافظ دل محمد دلشاد پسروری

مرمت کردہ

## ڈاکٹر عبدالواحد

### ۳ مارچ ۱۹۴۲ء

اس دریافت کے بعد روزنامہ امروز لاہور کی ۱۷ اپریل ۱۹۶۹ء کی اشاعت میں مزار کے فوٹو کے ساتھ ایک مختصر سا نوٹ بھی شائع ہوا تھا جس میں مذکور تھا کہ دلشاد نے ۱۷۷۶ء میں وفات پائی ، وہ فارسی زبان کا شاعر اور سوانح نگار بھی تھا ۔ چنانچہ اس کے دیوان فارسی کا کچھ حصہ اور ''تاریخ معاصرین،، کا مسودہ جو دلشاد سے منسوب ہے ، پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں محفوظ ہے ۔ چونکہ کوئی سند بیان نہیں کی گئی ، اس لیے یقینی طور پر کچھ کہا نہیں جا سکتا ۔ کہ یہ باتیں کہاں تک درست ھیں ۔ دیوان کے شروع میں مزار دلشاد کا جو فوٹو شامل کیا گیا ہے ، وہ مولوی ضیا محمد ضیا صاحب کا فراہم کردہ ہے ۔ جس کے لیے ادارہ ان کا ممنون ہے ۔

**دلشاد کا مولد و مسکن :** دلشاد پسرور میں پیدا ھوا ، اور اس کی تمام زندگی پسرور ، سیالکوٹ ، جموں ، ظفروال ، وزیر آباد ، رھتاس اور لاھور کے چکر کاٹنے میں بسر ھوگئی ۔ جن حکام اور اھل ثروت سے اس کے نیاز مندانہ تعلقات تھے ، آن کی حیثیت بہ شمول راجا رنجیت دیو ، نواب معین الملک اور

آدینہ بیگ ، ثانوی تھی ۔ بعض اوقات وہ ایسے لوگوں کی بھی مدح سرائی کرتے دیکھا جاتا ہے جن کی حیثیت معمولی رئیسوں سے زیادہ نہیں ۔

دلشاد کا نام دل محمد تھا ۔ جس زمانے میں اس کی ولادت ہوئی ، پسرور کو پرسرور کہتے تھے ، وہ خود کہتا ہے :

دل محمد بدہر نامم ، کنی گر از لطف شاد کامم
بنام دلشاد سربر آرم ، دل محمد خوش از تو بادا

پسرور کے متعلق کہتا ہے :

شہر ما پر سرور می‌گویند  کان علم و شعور می‌گویند

**بھائی بند اور اولاد :** دلشاد والدین کا اکوتا بیٹا تھا ۔ چنانچہ بڑے لطیف پیرائے میں اس کا ذکر کیا ہے :

چہ کشید از برادران یوسف  شکر للہ مرا برادر نیست

دیوان سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ دلشاد نے شادی کی اور اولاد بھی ہوئی ۔

در جہاں بسکہ باولاد مرا دوستی است  نام فرزند نہادیم بدوران اخلاص

اس کا تو کہیں ذکر نہیں کہ اکتساب علوم کے لیے اس نے کس کس درسگاہ میں تعلیم حاصل کی لیکن اتنا ضرور ہے کہ علوم متداولہ سے بہ قدر استعداد فیض یاب ہوا :

از علم شعر و منطق فقہ و سلوک و اخلاق
دارد تمام لیکن دل شاد زر نہ دارد

**سیاسی پس منظر :** دل شاد کا زمانہ سیاسی لحاظ سے افراتفری کا زمانہ ہے ۔ مرکزی حکومت کمزور ہو چکی تھی ۔ غازی‌الدین خان سیاہ و سفید کا مالک تھا ، جہاں اس کے ابروئے نخوت پر شکن پڑتی ، بادشاہ وقت کو یا تو آنکھوں سے محروم ہونا پڑتا یا وہ جان سے مار دیا جاتا ۔

مرھٹے میدان خالی پا کر ھندوستان پر چھا گئے تھے ۔ صوبہ پنجاب میں میر منو کی وجہ سے تھوڑا بہت امن قائم تھا لیکن سکھوں کی شوریدہ سری نے پر پرزے نکالنے شروع کر دئیے چنانچہ جہاں حکومت کی گرفت ذرا ڈھیلی پڑتی ، وھاں سکھوں کے جتھے ٹوٹ پڑتے اور لوٹ کھسوٹ کر لے جاتے ۔ اسی دوران میں نادر شاہ کے حملے کے بعد احمد شاہ ابدالی کابل کا سربراہ مملکت قرار پایا ۔ ھندوستان کی حالت پہلے ھی ناگفتہ بہ تھی ۔ اس نے برعظیم پاکستان و ھند پر یکے بعد دیگرے آٹھ حملے کیے ۔ ان حملوں میں جو کچھ پنجاب پر گزری ھوگی ۔ اس کی صحیح تصویر کشی کے لیے صرف تصور کا قلم درکار ہے ۔ دلشاد خود پنجاب میں موجود تھا ۔ نادر شاہ کا قتل عام ، سکھوں کی مار دھاڑ اور درانیوں کی لوٹ کھسوٹ سے اس کا جگر خون ھو رھا تھا ۔ چنانچہ ان اوراق میں ان خونیں واقعات کی منظر کشی کی ہے ۔

**مذھبی عقائد :** دلشاد اھل سنت والجماعت تھا ۔ چہار یاران رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا دل و جان سے معتقد اور ان کے علو مرتبہ کا معترف تھا ۔ چنانچہ ان اوراق میں متعدد مقامات پر اس نے ان جذبات ارادت و احترام کا اظہار کیا ہے :

از زخم تیغ ، نیست مرا غم بکارزار
چار آئینہ بسینہ نہم حب چار یار
از راستی مصاحب پاکاں توان شدن
صدیقؓ با رسول کریمؐ است یار غار
عمر ار بہ اعتدال رود بیم مرگ نیست
نشنیدہ ای کہ عدل عمرؓ ھست یادگار
دیدم بہ چشم خود کہ ھمیں شرم دولت است
از بس حیا ، غنی شدہ عثمانؓ نام دار

تسخیر اهل سنت و شیعه هم از علیؓ است

گویند یک دلان ، که دو سر داشت ذوالفقار

محبوب چار ابروی ، ناچار دل برد

دارد چه حسن ، یار خدا از چهار یار

حضرت امام حسینؓ سے عقیدت : اهل سنت والجاعت کا مسلک اعتدال اور میانه روی کا مسلک ہے یعنی اگر وه چار یاران نبی صلی الله علیه وسلم سے حسن عقیدت رکھتے هیں - تو آل نبیؐ کے زهد و اتقا ، پاکیزگی و طهارت اور ان کے علو مقام کا بهی صدق دل سے احترام کرتے هیں - دل شاد بهی اس باب میں هم مسلکوں سے کسی طرح پیچھے نہیں - چنانچه دلشاد جابجا آل نبیؐ سے اظہار عقیدت کرتا ہے - ان کے نام لےکر طالب برکت هوتا ہے اور ان لوگوں کو جو ان بزرگوں کے علوشان کے قائل نہیں ، قابل ملامت قرار دیتا ہے :

ذکر مدح پنجتن داریم ورد پنج وقت - در مخمس گوئی اے دلشاد ناچاریم ما

---

هم چو دلشاد از ولای پنجتن والی اقلیم پنجابیم ما

---

شعری که ذکر مدح اماماں در و بود - باشد مرا زمین ایمه معاش دار

حضرت علی کرم الله وجهه کے متعلق کہتا ہے :

حیدر آن دلشاد ! کز احمد بعلم حی دراست

صفدر است آن کس که در هیجا به صف در می شود

مدحیه شاعری اور ممدوح : جس طرح شاعری کی بدولت بقول مولانا حالی جهوٹا عاشق بن کر دشت جنون کی خاک آڑانا پڑتی ہے - اسی طرح اس فن کا ٹهاٹھ قائم رکھنے کے لیے کچھ ممدوح بهی تلاش کرنے پڑتے هیں - مدح سرائی سے اگر ایک طرف ممدوح کے جذبه خود نمائی کی تسکین مطلوب

ھوتی ہے تو دوسری طرف شاعر کی دنیوی ضروریات کی کفالت کا بھی تھوڑا بہت بندوبست ھو جاتا ہے لیکن افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ دلشاد کے ممدوحین میں کوئی بھی اول درجے کی شخصیت نہیں ۔ کچھ دوسرے درجے کے لوگ ھیں اور باقی تیسرے اور چوتھے درجے کے ۔ ظاھر ہے کہ ایسے لوگوں کی مدح سرائی سے شاعر کو دنیاوی منفعت کی کیا آمید ھو سکتی تھی۔ گویا اگر ایسے حالات ناپید تھے جو اس کے جذبہ مسابقت کو ابھارتے تو دنیاوی انعام و اکرام کا لالچ بھی تقریباً مفقود تھا ۔ بہرحال اس کے ممدوحین کی فہرست خاصی طویل ہے جنہیں ھم بہ ترتیب ذیل قارئین سے روشناس کرانا چاھتے ھیں :

۱۔ نواب معین‌الملک میر محمد مومن : میر منو ان کا عرفی نام تھا اور لاھور کے گورنر تھے ۔

۲۔ نواب آدینہ بیگ : کچھ عرصے میر منو کے نائب رہے ۔ ۱۷۵۵ء میں آدینہ بیگ کو لاھور کی صوبیداری عطا ھوئی ۔

۳۔ رنجیت دیو : راجہ جموں ۔

۴۔ نواب عبدالصمد خان : دلیر جنگ ۱۷۱۳ تا ۱۷۳۷ء صوبیدار پنجاب رھے ۔

۵۔ نواب سربلند خان : دربار دھلی کے امرا میں سے تھے ۔

۶۔ نواب زین خان : حکومت دھلی کے متوسلین میں سے تھے ۔

۷۔ نواب یحییٰ خان : نواب زکریا خان کے فرزند اکبر تھے ۔

۸۔ خرم خان : احمد شاہ ابدالی کے امرائے دربار میں سے تھے ۔

**دلشاد کی شاعری :** شاعری نام ہے جذبات نگاری کا اور جس قدر کوئی شاعر جذبات کے بیان کرنے میں سادگی ، روانی اور طرز ادا کی خوبیوں کا زیادہ خیال رکھ سکتا ہے ۔ دنیائے شعر میں اسی نسبت سے اس کے مرتبے

کی تعیین کی جاتی ہے۔ یہ درست ہے کہ دلشاد ناسازگار ماحول کی وجہ سے اپنے شاعرانہ اوصاف کی پوری نشوونما نہ کر پایا ، تاہم اس کے مجموعۂ کلام میں بعض ایسے نمونے ضرور موجود ہیں جن میں دریاؤں کی روانی ، آبشاروں کا ترنم اور گھنگھور گھٹاؤں کا کیف پایا جاتا ہے۔

جدت اسلوب اور ندرت خیال : شاعری انسانیت کی میراث ہے۔ یعنی جب سے انسان وجود میں آیا ہے اس نے جذبات محبت و نفرت کے اظہار کے لیے اکثر و بیشتر شعر کی زبان ھی استعمال کی ہے اور اگر کسی طریقے سے ابتدائے آفرینش سے عہد حاضر تک کی شاعری کے تمام نمونے جمع کیے جا سکیں تو ان کی امداد سے جہاں انسانیت کے تمدن ، ثقافت ، معاشرتی اور سماجی حالات کا مکمل نقشہ تیار کیا جا سکے گا وھاں ھم یہ دیکھ کر حیران رہ جائیں گے کہ ماسوائے مقامی حالات کے تمام اقوام کے جذبات محبت و نفرت کا سرمایہ تقریباً ایک دوسرے سے ملتا جلتا ھوگا۔ دوسرے الفاظ میں اس کا مطلب یہ ہے کہ جو کچھ اس وقت تک کہا جا سکا ہے اس پر کسی اضافے کا امکان بہت ھی کم ہے۔ کیونکہ اظہار خیال کی جو صورت بھی آپ اختیار کر سکتے ہیں ، وہ ضرور کسی نہ کسی شکل میں پہلے سے موجود ھوگی اور تھوڑی سی تلاش سے اس کا سراغ کہیں نہ کہیں ضرور مل جائے گا لیکن باوجود اس کے بھی ندرت خیال کی مثالیں پیش کی جاتی ہیں اور اکثر سننے میں آتا ہے کہ فلاں شاعر کے یہاں اتنے نشتر پائے جاتے ہیں اور فلاں کے یہاں اتنے۔ گویا ندرت خیال کا دوسرا نام نشتر ہے پس اگر ہر خیال کسی نہ کسی صورت میں پہلے سے موجود ہے تو ندرت خیال کی ترکیب ھی بےمعنی ھو جاتی ہے اور جب ندرت خیال کا وجود ھی نہیں تو شاعری درد سر کیا معنی ، درد جگر ھوئی !

آئیے دلشاد کے دیوان پر اس زاویۂ نگاہ سے غور کریں اور دیکھیں کہ آیا نغزگوئی کے ذخیرے میں اس کی کوششوں سے کچھ اضافہ ھوا ہے یا نہیں اور کیا اس کا یہ ادعا درست ہے کہ اس کا ہر شعر سحر حلال ہے اور

ہر خیال صحرائے شاعری کا غزال :

صید زمین شعر بود در خیال ما برجستہ معنی غزل آمد غزال ما

زاہد ! دگر مناز بہ‌بیت الحرام خویش بیتی شنیدنی است ز سحر حلال ما

عقیدہ وحدت الوجود کی ابتدا صوفیائے کرام سے ہوئی ۔ ایک عام آدمی کے لیے توحید کے معنی ذات خداوندی کی وحدانیت کے ہیں جسے فلسفی علت العلل اور قرآن رب‌الارباب کہتا ہے لیکن صوفیہ نے اس بنیادی خیال میں اتنی توسیع پیدا کی کہ اس کا ادراک عوام تو ایک طرف ، پڑھے لکھے لوگوں کے لیے بھی مشکل ہوگیا کیونکہ توحید کا مفہوم اُن کے یہاں کچھ اس طرح کا ہے کہ دنیا میں صرف ذات خداوندی کی نمود حقیقی ہے اور کائنات کی باقی تمام اشیاء اس کا مظہر ہیں اور اُن کا وجود عارضی ہے اور اس تنوع کی حیثیت بالکل قطرہ ، موج اور حباب کی سی ہے ۔ جس طرح قطرہ ، موج اور حباب دریا ہی کا دوسرا نام ہے اسی طرح گویا کائنات بھی ذات باری کا دوسرا نام اور اس کا مظہر ہونے کی وجہ سے عین ذات ہیں ۔ صوفیہ سے یہی خیال جب شعرا کی محفل میں منتقل ہوا تو انہوں نے اختلاف مذاہب کو بھی اختلاف مظاہر قرار دےکر اور وحدت مذاہب کے عقیدے کو بھی اختلاف مظاہر قرار دےکر وحدت مذاہب کے عقیدے کو رواج دیا ۔ یعنی جس طرح مظاہر کے تنوع سے اصل ذات باری کی وحدانیت میں کوئی فرق نہیں پڑتا ، اسی طرح کثرت مذاہب سے وحدت عقیدہ (جس کا مرکزی نقطہ عبادت الٰہی اور خدمت عباد ہے) کی حیثیت ثانیہ بھی متاثر نہیں ہوتی ۔ چنانچہ دلشاد کہتا ہے :

سد راہ ما نباشد سازہای اختلاف نغمہ یاریم از ہر تار می آئیم ما

آگے چل کر ایک اور جگہ اہل مذاہب کے باہمی جنگ و جدل پر یوں رائے زنی کرتا ہے :

جماعتی کہ بمذہب ہمیشہ در جنگ اند
عبث چومشت شرر خانہ زاد یک سنگ اند

باختلاف نواهای ساز گوش منه
درین رباب همه تارها یک آهنگ اند

رنگ تغزل میں ذیل کے چند اشعار قابل غور ہیں :

که یاد آید ؟ زیادت گر دلم بی تاب برگردد
تو بر گردی ز خوابم ، دیده‌ام از خواب برگردد

---

تو برگردیدی ، از خواب و خیالم ای سرت گردم
دل من از خیال و دیده ام از خواب برگردد

---

از تکلم خامشی در طبع بیماران ، خوش است
چشمش از سرمه نماید زان به چشم خوب تر

---

خوبان که دل گرفته دنیا نمی برند
کی می خرند میوه دندان رسیده را

---

دلم بدولت عشق تو شاه بحر و براست
که صبح و شام ، لب خشک و چشم تر دارد

---

ریزد آتش چون رسد دود فغانم بر چرخ
تیغ آری بفسان گل کند ، از رنگ شرر

---

پیرانه سر نوشت ، به کنجی گریستن دارد عجب بهار شب ماه تاب غیث

غیر از نهال شمع که داغ است ز اهل بزم
نگرفته است کس گل شاخ بریده را

---

جا توان کرد ، ز گرمی بدل سخت دلان
چون شرر در رگ سنگ و دل فولاد بیا

---

یا رب کدام سوخته ، گریان گذشته است
زین ره که جوش دیگ بود جوش نقش پا

---

فوج برق انداز اشک اندر جلو          در سواد دیده نوابیم ما

---

سبق فرموده ای زان لب به طفل غنچه در گلشن
ترا گل در دهان درس گلستان این چنین باشد

---

خط لعلش که سنبل از زمین لاله گون رسته
بهار سبزه بر گرد نمکدان این چنین باشد

---

چو یار از یار برگردد قیامت گردد آن ساعت
تو برگردی ز ما خورشید عالم تاب برگردد

---

کنارم یک طرف گر این طرف چون سیل برگردی
دل من سربسر گرد تو چون دولاب برگردد

دلشاد نے اپنے بعض اشعار میں نیکی کا درس دیا اور اخلاق فاضلہ کی تلقین کی ہے - اس نے مناقب کو سراھا ہے تو مثالب پر نشتر زنی بھی کی ہے ۔

مرا این معنی ، از سرو چمن شد بارها حاصل
نباشد از بہی هرگز ثمر گردن فرازان را

---

خدا چو آئنه در چشم او فشاند خاک    کسی که شیوهٔ خود کرد عیب بینی را

---

عیب کسی چو آئینه هرگز برو میار    تا چند از رخ تو نشیند بدل غبار

---

دلشاد ! عیب پوش مگو چون کسی که گفت
پنهان درون پنبه به بین پنبه دانه را

---

هر که بیند سوی ما ، گویا بچشمش گل فتد
در نظر اهل زمان را خار می آئیم ما

---

براستی ز کف چرخ کج توان رستن
ازین کمانچه ، شد آنکس رها که او تیراست

---

آخر شکند ، ز سنگ مینا    در اصل ز ماست آنچه برماست

از صحبت سنگ و شیشه دیدم دل شاد
خویش است که درپی شکست خویش است

---

نرود بغیر سرزنش پند ، عیب مرد    از خود چگونه تیغ برد مورچانه را

---

سرکش ، بغیر سرزنش آدم نمی شود    بیگانه را ، چوسر بریدی ، یگانه شد

---

بروی سخت دلان ، سخت باش ، کار برآر
به سنگ خارا بزن آهن و ، شرار برآر

---

غیر سختی نرسد فائده از سخت دلان
روشن است این که جز آهن ندهد سنگ شرر



زندگی چند روزه میعاد است
این مزار غریب دلشاد است

دل محمد دلشاد

# دیوان دلشاد کا خطی نسخہ

مقام افسوس ہے کہ دیوان دلشاد کی تصحیح اور ترتیب صرف ایک نسخے تک محدود رہی کیونکہ سوء اتفاق سے اور کوئی نسخہ دستیاب نہ ہو سکا ۔ یہ خدمت مجھے سپرد کرنے سے پہلے ، ڈاکٹر وحید قریشی صاحب نے جو اس وقت پاکستان ریسرچ سوسائٹی کے سیکرٹری تھے ، بطور خود اطمینان کر لیا تھا کہ دیوان دلشاد کا کوئی قلمی نسخہ کہیں اور موجود نہیں ۔ جب مسودہ اور آٹو گراف کاپی مجھے ملی اور ان اوراق کو اُلٹ پلٹ کر دیکھا ، تو ان دقتوں کے تصور سے جو ایک منحصر بفرد نسخے کی تصحیح پر پیش آ سکتی ہیں ، سخت وحشت ہوئی ۔ چنانچہ بعض اہل ذوق سے جو پسرور یا اس کے نواح میں رہتے تھے اور میرے حلقۂ احباب میں شامل تھے ، اس کتاب کے بارے میں خط و کتابت کی لیکن کہیں سے کوئی اُمید افزا جواب موصول نہ ہوا ۔ ناچار برٹش میوزیم ، انڈیا آفس اور لیڈز کی لائبریریوں کے کتابداروں سے رجوع کیا لیکن کامیابی کی کوئی صورت نکل نہ سکی ، اب میرے لیے سوائے اس کے اور کوئی صورت نہ تھی ، کہ اسی نسخے سے کام چلاؤں ۔

یہ نسخہ صرف اٹھاسی اوراق پر مشتمل ہے ۔ پہلے آٹھ ورق محمود نامہ کے ہیں ۔ باقی اسی اوراق میں غزلیات ھیں ۔ آخری غزل ردیف عین کی ہے ۔ یعنی اندازاً دیوان کا نصف حصہ غائب ہے ۔ اس کے علاوہ ردیف بای فارسی ، تای فوقانی ، ذال ، را ، زا اور سین سے ایک ایک غزل اور ردیف دال

میں دو غزلوں کی جگہ چھوٹی ہوئی ہے ، یعنی کلام دلشاد سے جو کچھ دستیاب ہوا ہے وہ بھی نامکمل ہے - لیکن یہ مصیبت یہیں ختم نہیں ہوتی - کیونکہ جو کچھ ان اوراق میں ہے ، اس میں اغلاط کتابت اور تصرفات کاتب کی کوئی حد نہیں - چنانچہ آپ سن کر حیران ہوں گے ، کہ کاتب صاحب نے اپنے منصب سے فائدہ آٹھاتے ہوئے اپنی طرف سے ردیف دال میں چار اشعار کی ایک غزل تصنیف فرما دی ، جس کا ہر مصرع بے وزن اور بے بحر ہے - دیوان کے متن سے تو میں نے اس غزل کو نکال دیا ہے ، لیکن یہاں نقل کیے دیتا ہوں :

"غزل"

در برگل ز ابرو بار آمد درخت آمد
بر تختہ باغش از بہاران تاج آمد تخت آمد

آن گم پسری ز پیر کنعان شد پیدا در مصر عزیزان
گوئید زلیخا را ھاں عمر آمد و بخت آمد

از سوز جگر دل برشتہ سخت از وی خون سرشتہ
با اشک ز چشم آب گشتہ واے آمد و سخت آمد

پا بر خاروی بیابان از طفلان سنگ ساران
دلشاد کجا روم گریزاں سنگ آمد و سخت آمد

جیسا کہ پہلے لکھ چکا ہوں ، مسودہ معمولی تقطیع کے اٹھاسی اوراق پر مشتمل ہے - قلم پختہ ایرانی ہے - پہلے پینسٹھ (٦٥) اوراق کا کاغذ کھردرا اور عمدہ سیالکوٹی قسم کا ہے ، بعد کے تینتیس (٣٣) اوراق کا کاغذ

چکنا اور دبیز ہے۔ کتاب کرم خوردہ ہے بالخصوص آخری اوراق کی حالت اتنی مخدوش اور خستہ ہے کہ معمولی جھٹکے کی تاب بھی نہیں لا سکتے۔ کاتب کا نام نہ کہیں درج ہے نہ تاریخ کتابت کا کوئی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ خطی نسخہ کی ردیف وار ترتیب اس امر کی شہادت ہے کہ اس دیوان کا مکمل نسخہ کبھی ضرور موجود تھا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس کی ترتیب خود شاعر کے ہاتھوں صورت پذیر ہوئی ہو۔ بعد میں کون سے ایسے حالات پیش آئے، کہ یہ نسخہ مکمل نہ ہو سکا، ان سے ابھی پردہ اُٹھنا باقی ہے اور نیز کوئی عجب نہیں، کہ دیوان دلشاد کا مکمل مخطوطہ پسرور یا سیالکوٹ کے کسی علم دوست خاندان کے پاس محفوظ ہو اور کسی وقت منظر عام پر آ جائے بہرحال دعا ہے کہ ہماری اس آرزو کی تکمیل کی کوئی صورت نکل آئے۔

غ- ر- ع- کیملپور



## ردیف الف

### ۱

الهی ! تاج بسم الله بر سر ده کلامم را
بطول عهد ، چون مد الهی ، عرض نامم را

ریاض دلکشا ، دیوان من ، در غنچگی تا کی ؟
گل او را ثمر[۱] از مهر خود ، کن طبع خامم را

بشهرستان ابیاتم که نامش دلکشا گفتم
چو خاور ، مشرق خورشید وحدت ، ساز نامم را

بمصحف ، سورهٔ واللیل را پس والضحیٰ آمد
ز مهرت ، مطلع صبح تجلی ساز شامم را

خداوندا ! قبول اهل دل گردان کلامم را
کلام از لام لاکم ، وز الف کن راست گامم را

ز شهبازان ، مگر عنقا شکار کس نمیگردد
گرفتم ، دل اگر عنقا است ، گردان صید دامم را

قلوب‌المؤمنین را خاص عرش‌الله نامیدند
بقلب عرش خود ، شرع پیمبر ده ، مقامم را

---

۱ - م : را و ثمر

در آن محفل که کام از تشنگی ها خشک لب گردد
ز آب ساقی کوثر لب تر ، ساز جامم را
الٰهی ! زآتش دردت ، بسوز آن را که میگوید
ببوی سینهٔ بریان ، علاجی کن زکامم را
زلیخا ، بی‌نیازی ترا سیدید و مینالید
ندانستم ، عزیز مصر گردانی ، غلامم را
بود نقش نگین دل‌مهٔ تاج دینداران
بدال نقش پایش ، سرفگن ، دلشاد نامم را

۲

بسم‌الله ای ز نامت ، آبی برو ثنا را
نام خدا ، چه پاکی ! شستی ، زبان ما را
وحدت ، میان کثرت ، هر گونه جلوه دارد
چون آب بین ، بهر رنگ ، نیرنگی خدا را
غنچه ، بطفلی آورد ، ایمان ، بر اسم باسط
تا در چمن فرستد پیغمبر صبا را
بو را ، شود رگ گل ، زنجیر پای ، چون رنگ
بر باغبان فرستی ، ضابط اگر هوا را
چون آن شهاب ، کز چرخ ، ابلیس را براند
کرد اسم اعظم تو ، رد از زمین بلا را
یا رب ! نی بریده ، سبزش کنی بیکدم
برگ و نوا تو بخشی بی برگ و بی نوا را
گر گرمیت نسازد ، چون لعل خون ، دل سخت
مشکل توان کشیدن مینا ز سنگ خا را

فرزند پیر کنعان ، گم شد ، ز جور اخوان
جوئید ای عزیزان ! هر کاروان سرا را

دلشاد نیست از من ، گوئید حافظش را
' دل میرود ز دستم صاحبدلان خدا را '

## ۳

نازم بسنت فجر ، فرضیت[۱] خدا را
بر اسم خود مقدم کرد اسم مصطفاصلعم را

ای حبذا فصیحی ! کز صافی فصاحت
بی نغمهٔ زبانش حق بشنود دعا را

یوسف خریدهٔ تست ، این مهر و چاک دامان !
دارد گواه ناطق ، این بیع ، و این شرا را

دیوان آفرینش ، بر نام آدم آمد
ذکر صفی است ، خواندم این روضة الصفا را

از مصر تا بکنعان ، بو میرود ، زلیخا !
فرما عزیز خود را بندد ره هوا را

تا یافت فیض سعدی ، از بوستان شیراز
دیوان من گلستان شد ، منت خدا را

از غم بجان رسیدم ، بر وقت چاره سازید
گر درد جان من هست ، ای دوستان شما را

---

۱ - فرضیت بمعنی تاکید آیا ہے - (حضور اکرمصلعم سے صبح کی نماز میں دو رکعت سنت کے بارے میں ایک حدیث مروی ھے - کہ اگر دشمن کے گھوڑے بھی تمہیں پاؤں کے نیچے روند ڈالیں جب بھی تم اس نماز سنت کو ترک نہ کرو -

ای مردمان چشمم ! این گریه را سبب چیست ؟
با صد زبان مژگان ، گوئید ماجرا را
عیسٰی برو علاجم در مرضی خدای است
عبدالحکیم[1] لاهور ، بخشد بمن دوا را
وقت غزل سرایی ، بر یاد خواجه، حافظ
دلشاد ! ده بیاران ، دیوان دلکشا را

۴

ای خدا رحم ! برین گریۀ مستانۀ ما
آب رحمت ، ز کرم ریز به پیمانۀ ما
فلک و سنبله و ماه و کواکب از تست
کشت ما ، خوشۀ ما ، خرمن ما ، دانۀ ما
اندر این وقت که خویشان همه بیگانه شدند
خویش ما کن بسخن ، معنی بیگانۀ ما
ای که دلهای خراب ، از نگه آباد کنی
گوشۀ چشم ، هم انداز ، بویرانۀ ما
ای که از دانه درخت و گهر از قطره دهی
ز آب اشک دل ما ، سبز بکن دانۀ ما

---

۱ - عبدالحکیم لاهوری حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد سے تھے - ان کی پیدائش ۱۰۳۱ ھجری (۱۶۲۱ء) میں به عہد جہانگیر بادشاہ ہوئی - اور جب سن رشد کو پہنچے ، تو حضرت عبداللہ قادری سے بیعت کی ، بڑے عابد ، زاھد اور متوکل بزرگ تھے - کبھی شاھی دربار میں نہ گئے - حضرت نے بمقام لاھور ۱۱۰۸ ھجری (۱۶۹۶ء) میں وفات پائی - آپ کا مقبرہ گورنمنٹ ھاؤس کے جنوب میں سال روڈ کے قریب تھا - ۵۱۸ - ۵۲۰ (تحقیقات چشتی) -

همچو سنگ بصری ، نور فزای چشم است
سنگ ، کز مردم کویت ، سر دیوانهٔ ما

چاک گندم بزمین نیست که چون تشنه لبان
چشم باز است ، بر ابر کرمت ، دانهٔ ما

سودهٔ سنبل زلف است ، علاج دل ما
که بسودای بتان ، درد کند شانهٔ ما

شهسوارانه ، باین راه ، دمی اسپ بتاز
کز هوای تو ، بدوش است ، چو زین خانهٔ ما

شام ، در کلبهٔ ما ، از تو ، باین رخ ، معلوم
روز روشن ، بکشا زلف ، بکاشانهٔ ما

چون زلیخا بگرفتیم اگر دامن پیر
آفرین باد ، برین همت مردانهٔ ما !

عرض دلشاد شنو ، نام شه محی‌الدین[1] !
' بی حجابانه در آ از در کاشانهٔ ما '

## ۵

ز چهره پرده کشا ، تا کنم ثنای خدا
که در لقای تو ، بینم همه لقای خدا

بفجر سنت و فرض نماز پیشین است
مقدم است رضای تو ، بر رضای خدا

---

۱ ـ دلشاد حضرت محی الدین عبدالقادر جیلانی رحمة الله علیه سے بہت متاثر ہے ـ چنانچہ دیوان میں بارہا حضرت کا نام لے کر طالب برکت ہوتا ہے ـ اسی ردیف میں پندرہ اشعار کی ایک غزل میں حضرت شیخ رحمة الله علیه کے مناقب بیان کیے ہیں ـ

قلم گذاشت ز کف ، چون ترا نوشت قضاء
مگر که نام تو ، بوده است مدعای خدا
گناه بخش ، و شفاعت پذیر ، و عذر نیوش
شنیده ایم ، حدیث ترا ، صلای خدا
گر ای فغان ، سر بالا حصار چرخ رسی
یکی ز بنده رسان ، سجده ای بپای خدا
بهر کجا که نشینیم ، دل نشیمن ماست
مسافریم ، خوش آینده در سرای خدا
گذشت ، و بسملی مارا نه بست برفتراک
چه کرد بر سر ما ظلم ، هی جفای خدا !
ز قتل عام تو ، ظالم ! قیامتی برپاست
بشهر کس بگذار آدمی ، برای خدا
کنون بمسجدم آ رید ، توبه یاد آمد
که سجده سهو بجا آورم ، بجای خدا
غلام همت شیرم که در شب معراج
بود شریک کلام نبی بجای خدا
قیامت است ، باین قد درازی زلفت
ز آسمان شده نازل ، دو صد بلای خدا
هزار مسجد و ، صد خانقاه گردیدم
پر از ریای بزرگانست ، خانه های خدا
پی طواف در مشهد مقدس پاک
فتاده ایم بره پیش ازین ، رضای خدا

شفایم ، از در عبدالحکیم[1] جو ، دلشاد !
دوای کس ، نبود بهتر ، ا دوای خدا

٦

الٰهی قطع هستی کن ، سکان[2] گرگ تازان را
ز لا مقراض میگردان ، سر این مودرازان را
حواسم آب شد ، از آتش دود سیه کاران
بکن بیرون ز پنجاب ، این شرار فتنه سامان را
جهان ، در چنگل مردار خواران سیاه آمد
خداوندا ، برین زاغان ، رها کن شاهبازان را
زبانم پوست کنده ، این سخن را ، از دهان گوید
به کام خود ، بود پای اقامت ، راست بازان را
ز صاحب قرض مقروضان ندامت می کشند آخر
که نبود ذوق دیدار تو در دل بی نمازان را
مرا این معنی ، از سرو چمن شد ، بارها حاصل
نباشد از بهی هرگز ثمر گردن فرازان را
همین مرگ است ، ارباب طمع را در گرفتنها
بکن از کشت دادن مات این شطرنج بازان را
ز آهنگ سرود آن چمن این راز فهمیدم
که چون شیران ، بود جا در نیستان نی نوازان را

---

۱ - عبدالحکیم لاهوری
۲ - سکھوں کی طرف اشارہ ہے -

بصحرای عرب ، از هجر لیلیٰ ، قیس مجنون شد
خداوندا ! مده درد جدایی ، عشق بازان را

چو طوطی ، طالع فیروز دارم ، در سخن دلشاد
نگهدارد خدا ، از چشم بد ، آئینه سازان را

ے

سوفار ، تا زگوش تو ، بوسید شانه را
یکسر ، چو شانه ساخته ، تیرت نشانه را

قربان تیر همچو تو ابرو کمان شوم !
خالی ز صید کرد ، بهر گوشه ، خانه را

هر تیر کز کمان تو ، پی در پی آمده است
نگزاشت مرغ دل چو الف آشیانه را

دل رنجک[۱] ، از پیالهٔ بندوق خانه سوز
سازد خدا خراب ، سیه ساز خانه را !

الصاق نیست ، حرف دوئی را ، بوحدتش
بیگانه میشود ، مغزا با یگانه را

نرود ، بغیر سرزنش پند ، عیب مرد
از خود ، چگونه تیغ برد ، مورچانه را ؟

ننگ است ، از تو رشتهٔ تسبیح ، در بدر
این تکمه دار پیرهن چار خانه را

نقش زمانه ، نقش فناهم ، بر آب نیست
نقشی زما ، تو چند شماری ، زمانه را ؟

---

۱ - لفظ هندی است ، باروت تفنگ که در سوراخ تفنگ ریخته آتش دهند
(فرهنگ انند راج) -

## ۸

مکن ، بمردم همسایه ، عیب بینی را
بگو کجا نگرد چشم ، عیب بینی را ؟

برفت چین ز جبین تو، وای گریهٔ ما !
کجا بآب توان شست ، نقش چینی را ؟

غبار من ، ز هوا ، گرد دامن تو رسید
عروج بر سر گردون شد ، این زمینی را

سیه دلان چو نمودند ، چین پیشانی
ز دم بخاک ، ز غیرت ، دوات چینی را

دلی پر از غم و چشمی پر آب ، پیدا کن
بگیر منصب نوابی و امینی را

کباب چین جبین بتان چین ، شده ایم
دوای گرمی ما کن کباب چینی را

خدا ، چو آئنه ، در چشم او فشاند خاک
کسی که شیوهٔ خود کرد، عیب بینی را

ز سجده نام بر آید ، چو مهر در عالم
خط جبین بکن ، این سجعهٔ نگینی را

همیشه گوهر اشکم ، بدست موجوده است
برایگان ، ندهم نقد آستینی را

مگر خلید بپایش ، ز باغبان خاری
چرا گذاشته بلبل ، چمن نشینی را ؟

زبانی است ، همه چرب و نرمی این قوم
چو شمع ، گرم مکن انجمن نشینی را
خوش آنکه ، زنده ببغداد ، جان برم دلشاد !
بچشم سرمه کنم ، خاک محی[1] دینی را

۹

دارم تنور طوفان از گریه دیده را
صد نیزه آب اشک ، بمژگان رسیده را
لخت جگر کباب صفت میچکد ز سیخ
این است ، حال اشک بمژگان دویده را
دیدیم حق ، بجانب یعقوب ای عزیز !
نتوان جدا نمود ، ز خود ، نور دیده را
در هر کجا فساد بآدم ، ز گندم است
شرمی بچشم نیست ، چنین شوخ دیده را
خوبان ، که دل گرفتهٔ دنیا نمی برند
کی میخرند ، میوهٔ دندان رسیده را ؟
گیرم که دامن ترا ، از کف گذاشتم
نتوان نگاه داشتن ، اشک دویده را
آخر بروز حشر ، زلیخا ! جواب چیست ؟
پیراهنی ز تهمت ناحق دریده را
غروش چون سپند ، ازین ناله های ما
در اختیار خود نبود ، دل تپیده را

---

۱ - حضرت عبدالقادر جیلانی رحمة الله علیه -

## ۱۱

طعنه زنند بر تو ، زلیخا ! زنان مصر
کس میکند، مصاحب خود ، زر خریده را؟

حرف زبانی است که حسرت بدل خورند
ما دیده ایم ، دست بدندان گزیده را

غیر از نهال شمع که داغ است ز اهل بزم
نگرفته است کس ، گل شاخ بریده را

فردا علاج چیست بگوئید گلرخان ؟
درد ستم رسیده ، گریبان دریده را

هر چند راز خویش ، نهفتم ز مردمان
لیکن چه چاره‌ای کنم اشک چکیده را ؟

دلشاد گریه ساخته رسوا ، چو فایقم[1]
افشای راز عشق بود ، کار دیده را

## ۱۰

بسرمه ساخته دیوانه چشم او ، او را
بگو ، چسان بتوان کرد ، گفتگو او را ؟

کسی نه داغ غلامی بشست ، از یوسف
مگر که کرد زلیخا ، بمصر شو او را

چو نام خویش بخواند و درید نامهٔ ما
صریر خامهٔ ما کرد تند خو او را

گرفت آئینه و روی خویش دید، و شکست
بهمسری چه شود شخص، روبرو او را ؟

---

۱ - فائق کا نام اسینا تھا اور اصفہان کے رہنے والے تھے - گلستان مسرت میں جو فارسی شعرا کے کلام کا ایک عمدہ انتخاب ہے ، تقریباً ہر اہم موضوع کے تحت فائق کے شعر نقل ہوئے ہیں -

کشاده ای سر زلف و نپرسی از دلم آه !
گره ببند ، خدا را دگر ، بمو ، او را
چه چارهٔ دل بیچاره ام ، بزلفینت
که میکشند بزنجیر ، هر دو سو او را
سفید صحنک چینی شیشهٔ پنجاب
ز مو دراز[1] سیاهان ، فتاد مو او را
بسینه چاکی دلشاد ، امید بخیه ز تست
بیا بسوزن مژگان ، بکن رفو او را

## ۱۱

بی تو ویران شدم ، ای خانه ات آباد ، بیا !
گر ره داد نیای ، سر بیداد بیا !
سرگران گشته ، سبک بهر چه برخاسته ای ؟
ای که چون بوی ز گل رفتی ، و چون باد بیا !
جا توان کرد ، زگرمی ، بدل سخت دلان
چون شرر ، در رگ سنگ و دل فولاد بیا !
قیس دیوانه ! کجایی که بیابان خالی است !
باری این ضلع ، ز تو بود ، پر آباد بیا !
بی توام ، از در و دیوار ، فغان میجوشد
هی بیا ، های بیا ،! ناله و فریاد ، بیا !
بی تو ، از شیشهٔ دل ، خون جگر میریزد
می پر زور بیا ! شوخ پریزاد بیا !

---

۱ - سکھوں کی طرف اشارہ ھے -

سرگذشتم چه کنی گوش ، زبانم ، چون شمع
سر بسر رفت سر ، از عشق تو برباد ، بیا
کشور ملت و دین ، بی تو خراب افتاده است
پیر دل شاد بیا ! قبلهٔ دلشاد بیا

## ۱۲

خم ابرو بنما قبلهٔ ارشاد بیا
از رخ آتش فگن خانهٔ زهاد ، بیا
دادخواهان برهت جمع و تو خالی ذهنی
پر خبردار بیا ، گوش بفریاد بیا
واپسین است دم زندگیم غنچه صفت
یک نفس ، پیشتر ای جان من ! از باد بیا
پایم از گرم روی ، آه ! برابت ، در ماند
نوبت آبله ، اکنون بدل افتاد ، بیا
یوسف آمد سر بازار ، زلیخا ! وقت است
خانه آباد ، بیا وقت تو خوش باد بیا
کوه کن ، بهر تو شیرین ! شده نقش دیوار
یک ره ، از بهر تماشا ، سر فرهاد بیا
بی تو از شیشهٔ دل گرد کدورت نرود
ساعتی یکدو ، بکار من ناشاد ، بیا
آه ! کافر غم آن بت که تو رفتی از ما
ای فرامش شده ، گاهی بخدا ، یاد بیا

خانه‌زادان تو بستند گل و سوسن و سرو
خوش بیا ، شاد بیا ، در چمن آزاد بیا
که دهد داد مرا آه ، ز سعی دزدان ؟
پیش حاکم ببرم ، این گله ، دلشاد ، بیا

(۱۳)

چنین که ساخته ، دور فلک ، غبار مرا
نشانده است ، براه تو ، انتظار مرا
بحال قلب ، بتاراج لشکر خط رفت
شبی رسیده خط خون ، ازان دیار مرا
جدا ، ز ملک و تبار خود ، آه ! جان دادم
نخواند ختم کس ، از سورهٔ تبار مرا
اگر بخانه نشینم ، چو عینک ، از مردم
بچشم خویش ، دهد جای ، روزگار مرا
درین زمانه من ، از بسکه ، آبرو طلبم
چو شمع ، اشک فشانیست ، کاروبار مرا
شنیده ام که ، رقیبش بمرد و واقعه چیست ؟
صبا بده ، خبر زندگی ، ز یار مرا
ببنده کار ، بتعطیل حق ، بهم آسان کرد
نماز جمعه ، دو فرمود ، از چهار مرا
دلا ، بهر که تو خواهی ، بپهلوش بنشین
کنون نماند ، دگر با تو ، بهیچ کار مرا

بآرزوی تو ، دلشاد دست بسته ، بپاست
نماند ، ہمچو حنا ہیچ اختیار مرا

امین چار محالم[1] بجای خود ، دلشاد!
ز بسکه ہست بدل ، حب چار یار ، مرا

## ۱۴

در[2] درانیست ، اشک چشم ما
شور افغانیست ، اشک چشم ما

الحذر ، زین لشکر دریا شکوه
فوج ترخانیست[3] ، اشک چشم ما

از کنار ما ، گذشت این موج آب
سخت طوفانیست ، اشک چشم ما

بارہا ، چون شمع ، روشن دیده ایم
دشمن جانیست ، اشک چشم ما

گریۂ ما ، سینۂ دشمن شگافت
تیر بارانیست ، اشک چشم ما

مردمان گویند ، در گوشت رسید
گوہر کانیست ، اشک چشم ما

---

۱ - محال کا لفظ چونکه اب ہمارے روز مرہ میں مستعمل نہیں ، اس لئے اس کی تشریح ضروری ہے - مغلوں کے عہد میں چند گاؤں کے مجموعہ کو ٹپا ، چند ٹپوں کے مجموعہ کو پرگنہ اور چند پرگنوں کے مجموعے کو محال کہتے تھے - سیالکوٹ چار محال پر مشتمل تھا - جن میں مجموعی طور پر چودہ سو چوراسی گاؤں شامل تھے - پسرور میں ۶۳۲ - ظفر وال میں ۳۳۸ - سنکھترا میں جسے اس وقت ہیم نگر کہتے تھے ۲۰۴ اور اورنگ آباد میں ۳۰۷ گاؤں تھے - اورنگ آباد کا نام اب تلونڈی ہو گیا ہے - جس کا کچھ علاقہ نارو وال میں بھی تھا - (۲۳ - سیالکوٹ گزیٹیر) -

۲ - جب احمد شاہ ابدالی نے ہندوستان پر حملے کر کے فتوحات حاصل کیں - تو اہل وطن نے از راہ قدر دانی اسے در دران کا خطاب دیا - جو کثرت استعمال سے درانی بن گیا -

۳ - ترخانی - منصبی بود در عہد سلاطین ترک که صاحب آن منصب را تقصیرات معاف بود ..................(فرہنگ انند راج) -

هیچ جا ، آبادي نگذاشته است
سیل ویرانیست ، اشک چشم ما
گریه ما بیشتر ، از زلف تست
در پریشانیست ، اشک چشم ما
بسکه ، از یاد لبت ، بگریستم
سرخی پانیست ، اشک چشم ما
سیل گردید و ره صحرا گرفت
خوش بیابانیست ، اشک چشم ما
گریه آمد ، چون خطت دیدیم سبز
تخم ریحانیست ، اشک چشم ما
دامن دشت ، از کنار ما گذشت
طفل دامانیست ، اشک چشم ما
در نوشتن رفت ، دلشاد از نظر
مصرع فانیست ، اشک چشم ما

## ۱۵

بادشه پرسید یک شب ، هندوان خویش را
زن ، پس شوهر ، چرا سوزد روان خویش را ؟
در حضور شمع ، چون پروانه ها کردند عرض
آن عشق این است ، سازد عشق ، آن خویش را
گر ز ما چون شمع ، این پروانگی منظور نیست
خسرو ، از سوز دل افروزد بیان خویش را

"خسروا، در عشق بازی کم ز هندوزن مباش
کز برای مرده سوزد زنده جان خویش را"
وای دلشاد، ای فنا فی الله یحیی لا یموت
چون نسازی مرده، جسم ناتوان خویش را؟

## ۱٦

طوق گلوی من شود، آغوش نقش پا
زلفت چه گفته آمده، در گوش نقش پا؟
دارم، قد خمیده، در آغوش نقش پا
پیری، مرا رساند، سر دوش نقش پا
شد سنگ، زیر پای رسول خدا، چو موم
میگوید این سخن، لب خاموش نقش پا
خاک تو، تاب سجده ندارد، بچشم من
بار سرم، گران شده، بر دوش نقش پا
تا آن زمان که مست، ز چشمم گزشته ای
افتاده ام، براه تو، مدهوش نقش پا
در ره، مرا گذاشته رفتن، جفا بود
دیوانه ام، نماند مرا هوش نقش پا
یا رب کدام سوخته، گریان گذشته است؟
زین ره که، جوش دیگ بود، جوش نقش پا
پامال آن نگار، نشد خون من، گهی
افسوس کین، حنا است، فراموش نقش پا
خوبان، ز بسکه چشم براه تو، سوده اند
دیدم بره، سراغ سیه پوش نقش پا

بینم ترا ، بخانۀ خویش و همی شوم
قربان خاک راه ، و بلا پوش نقش پا

دلشاد ! با وقار[1] رسیدم ، درین زمین
خاکم ، بناز خفته در آغوش نقش پا

## ۱۷

شیوه ای نیست ، بجز سنگدلی یاران را
سیر کردم بزمین ، اینهمه کهساران را
بسکه منع است ، درین شهر اذان جمعه
نکند گوش کسی ، نالهٔ بی کاران را
صورت خرس ، تن از سنگ تراشیده خدا
هست پنهان ، بسر آتش ، همه سرداران را
بار غم ، داد ثمر نخل که می پروردم
برسانید ز من مژده ای غمخواران را
بگذشتند سبک ، دیده گران بار مرا
چه قدر ، سنگدلی هست ، سبکباران را !
ما مریضان ، ز غمش ، گریه و آهی داریم
هست این آب و هوا، خوش دل بیماران را

---

۱ ۔ ان کا نام مرزا غازی اور والد کا نام مرزا جانی تھا - جو ٹھٹھہ کے حاکم تھے ان کے عہد میں عبدالرحیم خانخانان نے ٹھٹھہ کو حکومت دہلی میں شامل کر لیا تھا جب مرزا غازی کے والد فوت ہو گئے ۔ تو ٹھٹھہ کی فوجداری ان کے سپرد ہوئی ۔ جب جہانگیر برسراقتدار آیا ۔ تو نظامت سندھ اور صوبہ داری قندھار بھی انہیں عطا ہوئی - آخر میں ایک غلام نے انہیں زہر دے کر ہلاک کر دیا -

اہل کار ، اینہمہ در جمعہ فراغت دارند
کس درین شہر نہ دارد ، غم بیکاران را
شمع ، در بزم سران ، دوش ، زبانی میگفت
باد نخوت بود ، آتش ، ہمہ سرداران را
گریہ را نیست اثر ، در دل راجہ[۱] جمون
سبزہ ، برسنگ نروید ، چہ گنہ باران را ؟

---

۱ - اس زمانے میں پنجاب کے ان کوهستانی اضلاع میں دو راجے حکمران تھے - ایک کا نام کرپال دیو تھا اور دوسرے کا رنجیت دیو - رنجیت دیو نے دربار دهلی کی اطاعت منظور کر لی اور وهاں سے یہ حکم حاصل کر لیا کہ کرپال دیو کے علاقے کو اپنے علاقے میں شامل کر لے - انہی دنوں احمد شاہ ابدالی کے حملے شروع هو گئے تھے - چنانچہ رنجیت دیو دربار دهلی سے کٹ کر درانیوں سے مل گیا - اور جب احمد شاہ متھرا فتح کرنے کے بعد واپس کابل جا رہا تھا تو رنجیت دیو نے ظفروال ، سن کیترا اور اورنگ آباد کے پرگنے بطور تحفہ احمد شاہ کو پیش کئے - انہی دنوں باجوہ جاٹوں کے ایک سردار رحمت خان نے اپنی فوجی پوزیشن کو مضبوط بنانے کے لئے ایک قلعہ تعمیر کیا تھا - رنجیت دیو نے بے خبری میں اس پر حملہ کیا اور قلعہ فتح کر لیا -

کچھ عرصہ کے بعد خان بہادر زکریا خان نے جو لاهور کے گورنر تھے رنجیت دیو کو قید کر لیا - ان حالات سے فائدہ اٹھاتے هوئے ایک شخص پرتھو ناسی نے راجہ کے ایجنٹ سے جس کا نام چھجو خان تھا ، بہت سا علاقہ چھین لیا - جب گورنر پنجاب نے رنجیت دیو کو رهائی بخشی تو اس نے پرتھو کو شکست دے کر اپنا علاقہ واپس لے لیا - لیکن رنجیت دیو کو بھی زیادہ عرصہ امن سے حکومت کرنا نصیب نہ هوا کیونکہ جلدی هی بھنگی مثل کے دو سرداروں گنڈا سنگھ اور جھنڈا سنگھ نے سیالکوٹ پر قبضہ کر لیا - رنجیت دیو جان بچا کر ساتھ کے پہاڑی علاقے میں چھپ گیا اب اس کا وتیرہ یہ تھا کہ جب موقعہ پاتا ارد گرد کے علاقہ پر شبخون مارتا اور لوٹ مار کر کے پھر پہاڑوں میں جا چھپتا - دلشاد نے اس شعر میں اسی افراتفری کا مجمل سا نقشہ کھینچا ہے -

موذیان کرده هجوم ، ای شه دوله[۲] فریاد
تیغ گجرات سزایی است ، دل آزاران را
خیز دلشاد ، بخوان اسم جلالی ، بعدو
که بود ، رحمت حق ، خاص گنهگاران را

## ۱۹

آہم کند کباب ، صدای تفنگ را
دیدم شرر شتاب ، صدای تفنگ را
در جوش گریه ام ، زگلو ناله برنخاست
نشنید کس ، درآب ، صدای تفنگ را
گر اخگریم ، از دل آہن ، برآمدیم
ہستیم ما جواب ، صدای تفنگ را
از آتش است ، عطسهٔ گرمم ، نه از زکام
باشد ہمین حباب ، صدای تفنگ را
آخر بود خلاصی آہن دلان ، زتاب
دیدم به پیچ و تاب ، صدای تفنگ را

---

۲ - خواجه عبدالصمد ''تواریخ سیالکوٹ'' میں لکھتے ھیں که شاہ دوله صاحب گھان وڈیرہ باشندۂ سیالکوٹ کے ملازم تھے کچھ عرصه کے بعد شاہ سیداں کے مرید ھوئے جو سیالکوٹ کے ایک خدا رسیدہ بزرگ تھے اور تارک الدنیا ھو گئے ۔ ان کی سب سے بڑی خوبی یه تھی که کبھی کسی سے کوئی چیز قبول نه کرتے بلکه نہایت فراخدلی سے مستحق لوگوں کی امداد کرتے تھے ۔ حضرت شاہ دوله نے آئک ندی پر لاھور اور پسرور کے درمیان مضبوط پل بنوایا جو اب تک موجود ھے ۔ دوسرا پل نالہ ھنسلی پر پسرور کے متصل سیالکوٹ سے دس کوس کے فاصلے پر تعمیر کرایا ۔ اسی طرح پسرور کے قریب مغرب کی طرف آپ نے ایک بڑا گھرا اور وسیع تالاب بھی بنوایا ۔ تیسرا پل ایمن آباد کے پاس ڈیک ندی پر بنوایا تھا چوتھا پل اسی ندی پر گجرات کے قریب تعمیر کروایا تھا ۔ آپ کی وفات گجرات میں ھوئی اور وھیں دفن ھوئے ۔

رنجک بود ، زصحبت ناساز ، دل ، خموش
دیگر مده عذاب ، صدای تفنگ را

صد در گشاده ایم ، از این آه آتشین
داریم فتح باب ، صدای تفنگ را

یکدم ، هزار خانه سیه کرده است های
سازد خدا خراب ، صدای تفنگ را

هنگام گریه ، ناله ز ما ، دور میرود
بشنو بروی آب ، صدای تفنگ را

یکبار تن گزاشته ، درگوش جان خورد
بشنو دم شتاب ، صدای تفنگ را

گربست ناله ام ، ز سوال عدو ، چه باک !
دارم بخود جواب ، صدای تفنگ را

پر سوز ناله ، گر تو بخواهی پیاله گیر
روشن کند شراب ، صدای تفنگ را

از جوش آتش دلم ، آهم گلو شگافت
سازم عبث خراب ، صدای تفنگ را

آتش جهد ، ز نالهٔ ما ، ای عدو ! بسوز
دانی کم از شهاب ، صدای تفنگ را ؟

غیر از دل گداخته ، کتا بست زا شک و آه
نشنیدم از حباب ، صدای تفنگ را

از نعرهٔ تو ، سوخت عدو ، وقت کار زار
بشنیده ایم داب ، صدای تفنگ را

پنجاب[۱] شد ، زشورش افغان ، زبسکه آب
خوردیم تا خوشاب ، صدای تفنگ را
دلشاد ! جوش شیر ژیان گر ندیده ای
بشنو ز بوتراب ، صدای تفنگ را

## ۲۰

ای سراپا کرشمه ساز ، بیا !
همه جوش ادا و ناز بیا
مرغ دل ، صید کردن و رفتن
بخدا ، زین طریق باز بیا
حال زلفت ، ز دور نتوان گفت
هست این قصه بس دراز ، بیا
سوی من پیشتر ، ازاین دو قدم
بنده پرور ! ز راه ناز ، بیا
رفتی و در پی تو ، جانم رفت
یکدم ای جان من ! تو باز بیا
آمد و رفتنت چه خوش زیبد
به ادا میروی ، بناز ، بیا

---

۱ - مغلوں کے آخری عہد میں صوبہ پنجاب نا گفتہ بہ مصائب کا شکار تھا ۔ اندرون ملک سکھوں نے اودھم مچا رکھا تھا۔ اور ہر طرف لوٹ مار کا بازار گرم تھا۔ چونکہ مرکزی حکومت کمزور ہو چکی تھی۔ افغان حملہ آوروں نے موقعہ کو غنیمت جان کر قیامت بپا کر رکھی تھی ۔ اور احمد شاہ ابدالی نے تابڑ توڑ حملے کر کے صوبے کو تہس نہس کر دیا تھا ۔ اور عوام کو جان کے لالے پڑے ہوئے تھے ۔ جب اول اول افغانوں کی آمد ہوئی ۔ تو امن پسند طبقے کو گونہ اطمینان ہوا کہ سکھوں کی درازدستیوں سے نجات مل جائے گی لیکن ای بسا آرزو کہ خاک شدہ ۔

زان قد مد ظلّه العالی
سایه انداز ، سرفراز ، بیا
شمع گفت ، از زبان ، بپروانه
عاشق ما ، به سوز و ساز بیا
تیغ در دست ناز ، منتظریم
گر تو داری سر نیاز ، بیا
غم ، بدلشاد ، محشر آورده است
مهدی ! از غیب چاره ساز بیا

## ۲۱

صید زمین شعر بود ، در خیال ما
بر جسته معنی غزل ، آمد غزال ما
زاهد ! دگر مناز به بیت الحرام خویش
بیتی شنیدنی است ، ز سحر حلال ما
بر وقت ما کسی نرسید ، آه خویش ما !
جز گر یه ای که ، بی سبب آمد ، بحال ما
ما والئی ولایت قلب دل خودیم
باشد مجال عقل گرفتن ، مجال ما
با روی زرد شیخ ، چه سر سبز میشود ؟
این شاخ زعفران ، شده ، خندان ، بحال ما !
شد عمر صرف بیهده، زافعال ناقص آه !
مجهول و ماضی است ، همه قیل وقال ما
رویم سیاه و نامهٔ اعمال هم سیاه
وین شامیانه ایست ، ز جاه و جلال ما

درعین گریہ ، نالہ ز دل ، تند می کشم
کین باد سرد تر وزد ، از برشگال ما
زاهد بشورش آمده ، ما گریہ می کنیم
فریاد کرده است ، بہ باران شغال ما

در پر سرور[۱] از همہ کس خشم دیده ایم
دلشاد ! کن زیارت سید جلال[۲] ما

## ۲۲

دیوانہ شدم مژده ای زنجیر گران را
بخشید بمن ، از همہ ، زنجیر گران را
جز زور ، درین شہر خدا هم نپرستند
بی تیغ نہ بینند ، هلال رمضان را

---

۱ - پسرور کا نام اس زمانے میں پر سرور تھا جو کثرت استعمال سے بعد میں پسرور ھو گیا سیالکوٹ گزیٹیر کے مؤلف کا خیال ھے کہ پسرور کے بانی کا نام منگا تھا - کہتے ھیں کہ مغلوں کے دور حکومت میں ایک فقیر سید جلال کی خانقاہ کی زیارت کے لئے آیا - منگا نے جب فقیر کی آمد کا ذکر سنا تو حسب معمول ایک روپیہ بطور نذرانہ پیش کیا جسے فقیر نے بڑی حقارت سے ٹھکرا دیا کچھ دنوں بعد فقیر چلا گیا - بارہ برس کے بعد وہ پھر اس خانقاہ میں واپس آیا تو اس اثنا میں ھمایوں کا وھاں سے گزر ھوا جس نے منگا کو بلا کر پسرور کا پرگنہ اس کی تحویل میں دے دیا - منگا کی وفات کے بعد فتح چند منگا کا بھائی پسرور کا حاکم بنا دیا گیا -

خواجہ عبدالصمد "تواریخ سیالکوٹ" میں لکھتے ھیں کہ جب امام علی لا حق نے سیالکوٹ پر حملہ کرنا چاھا تو جگت پور کے راجہ نے جس کا نام جگت پال تھا امام صاحب کو آگے بڑھنے سے روکا - چنانچہ گھمسان کارن پڑا جس میں جگت پال مارا گیا اور حضرت امام علی کو فتح نصیب ھوئی - جگت پور بقول خواجہ عبدالصمد کے پسرور کا پرانا نام ھے - جب امام علی لاحق نے اس شہر کو فتح کیا تو اس کا نام پر سرور رکھا - جو بعد میں کثرت استعمال سے پسرور بن گیا -

۲ - سید جلال کا مزار پسرور میں بیان کیا جاتا ھے -

روی سحری هست ، شب همچو بتان را
شامی نبود ، روز دراز رمضان را
تا گشته جدا ، از نظر ، آن ابرو و مژگان
پیوسته ، بخود داشته ام ، تیر و کمان را
کز راه عدم ، زندگی خویش ندیدی
در عمر ببین ، یک نگه ، آن کنج دهان را
پیران و فقیران ، بسر تکیه و مسجد
گویند ، ازان گم شده ام ، نام و نشان را
دیوانه بهار است ، بیا تا چه نشستیم !
پرسیم ، ره خانهٔ زنجیر گران را
زین شورش افغان به دکن نیز خبر هست
زد آه دلم دید چو بر لعل تو ، پان را
نامی است زمن ، بر سر آن عید دگر خیز
نشناختم ، این جلوهٔ عید رمضان را
هر چند شدم خاک رهش او نگزشت آه !
زین واقعه شاید ، خبری نیست فلان را
این بانگ بلند است مرا خمسةالاوقات[1]
من دوست نهم دین محمد دل و جان را

---

۱ - م - خمس -

دلشاد ! تو دیوانه ای بر مصرع واقف[1]

بدنام[2] مکن سلسلهٔ زلف بتان را

## (۲۳)

نی ز جوش گریه گردابیم ما
زاشک ، یک پیمانهٔ آبیم ما

فوج برق انداز ، اشک اندر جلو
در سواد دیده ، نوابیم ما

گر چه چون آئینه ، جان آهنی است
تا نگاهی میکنی ، آبیم ما

انتظار آفتابی ، میکشیم
شبنم آسا ، بسکه بیتابیم ما

گر ز دیده ، مردم آبی نمایم
عاقبت ، همسایهٔ آبیم ما

طفل اشک ما ، ندارد باز گشت
دامن صحرا ، چو سیلابیم ما

باز آ در چشم دل ، منزل گزین
تا تو رفتی ، بیخور و خوابیم ما

---

۲ - نورالعین واقف بٹالوی جن کا دیوان پنجابی ادبی اکادمی لاهور نے شائع کیا هے ، امانت الله قاضی بٹاله کا بیٹا تها - سنه رشد کو پهنچا تو سراج الدین علی خان آرزو سے اصلاح لی - عبدالحکیم حاکم کا جو تذکره ''مردم دیده'' کا مؤلف ہے ، معاصر اور دوست تها اس کا سال وفات ۱۲۰۰ھ ۱۷۸۵ء -

۲ یه مصرعهٔ واقف هے - پهلا مصرعه اس کا یه هے ، ای دل ز ازل نام تو دیوانه نهادند -

در دل شیخ و برهمن گشته ایم
درد دل ، جایی نمی یابیم ما

از دو چشم خود ، بیاد پر سرور
تا بسر ، غرق دو[۱] تالابیم ما

طفل اشکم ، آه همزاد فنا !
تا ببینی ، خفته ، در خوابیم ما

همچو شبنم ، تکیه بر گل کرده ایم
از هوا داران نوابیم ما

چون زلیخا یوسف اندر مصر عشق
ما و او هم دیده ، یک خوابیم ما

همچو دلشاد از دو لای همچنین
والئی اقلیم پنجابیم ما

## ۲۴

گلشن خراب میشود ، ای باغبان بیا !
همچون نسیم صبح ، درین گلستان بیا

---

۱ - مضافات پسرور میں ان دنوں دو تالاب تھے ، جو اب بھی غالباً کسی نہ کسی شکل میں موجود ھیں ۔ راقم الحروف کو ۱۹۳۶ء میں ایک دفعہ وھاں جانے کا اتفاق ھوا تھا ۔ یاد پڑتا ھے کہ سیالکوٹ کی طرف سے جب ھم شہر میں داخل ھوئے تھے تو لب شاھراہ ایک بڑا سا تالاب موجود تھا جس میں پانی بھی تھا۔ سیالکوٹ گزیٹیر کا مؤلف لکھتا ہے کہ وھاں صرف ایک تالاب تھا جو جہانگیر نے بنوایا تھا۔ لیکن گزیٹیر کے مصنف کے بیان کو قابل اعتنا نہیں قرار دیا جا سکتا کیونکہ دلشاد کے اس شعر میں دو تالابوں کا ذکر ھے اور دلشاد سے زیادہ اس حقیقت کا علم اور کسے ھو سکتا ھے ۔ خواجہ عبدالصمد لکھتے ھیں کہ حضرت شاہ دولہ نے پسرور کے مغرب میں ایک پختہ تالاب بنوایا تھا جو بعد میں مٹی سے بھر گیا لیکن اس کے آثار ابھی تک موجود ھیں ۔ اگر یہ بیان درست تسلیم کر لیا جائے تو تالابوں کی تعداد دو بن جاتی ھے ۔ آگے چل کر دلشاد پھر کہتا ھے :

شکر فیاضی دو تالابش
مردم و مرغ و مور میگویند

